وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْهُ بِهَا

اللہ تعالیٰ کے بہت اچھے نام ہیں اسے انہی ناموں سے پکارو

# اسماء الحسنیٰ

متبرک

اس کتاب

میں اسماء الحسنیٰ کے خواص اور فوائد لکھے گئے ہیں جن کے ورد سے
اللہ تعالیٰ مشکلات دور فرما کر خیر و برکت عطا فرماتے ہیں!

محمد عبد الرحیم ناشر و تاجر
عزیز مارکیٹ اردو بازار لاہور

58/2

وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا

اللہ تعالیٰ کے بہت اچھے نام ہیں اسے انہی ناموں سے پکارا کرو

# اسماء الحسنیٰ

متبرکہ

اس کتاب

میں اسماء الحسنیٰ کے خواص اور فوائد لکھے گئے ہیں جن کے وِرد سے اللہ تعالیٰ مشکلات دور فرما کر خیر و برکت عطا فرماتے ہیں!

محمد عبدالرحیم ناشر تاجر عزیز مارکیٹ اردو بازار لاہور

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# اسماء اللہ الحسنیٰ

● اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اپنے اسمائے حُسنیٰ کے حوالہ سے دُعا کرنے کا حکم فرمایا ہے۔

● حدیث شریف میں اللہ تعالیٰ کے اسمائے حُسنیٰ کی تعداد ننانوے ۹۹ ذکر فرمائی گئی ہے اور ان کے متعلق رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا یہ ارشادِ گرامی منقول ہے کہ:

"جو شخص اِن کو حفظ کر لے گا وہ ضرور جنّت میں داخل ہوگا۔"

(اوکماقال) اور ظاہر ہے کہ آدمی کسی چیز کو حفظ اسی لیے کرتا ہے کہ اس کا وِرد کرنے میں سہولت ہو۔ اِس لیے حِفظ کرنے کے فرمان میں اِشارہ وِرد کا بھی ہے۔

● اس کے علاوہ اولیاء اللہ نے بطور وِرد مجمُوعہ اور الگ الگ ناموں کی جو تاثیرات محسوس فرمائی ہیں وہ بطورِ اعمال مختلف مجموعوں میں شائع ہو چکی ہیں۔

● ہم ذیل میں ان اسمائے حُسنیٰ کے مختصر خواص و تاثیرات اور ان

کے پڑھنے کا طریقہ بیان کرتے ہیں تاکہ قارئین بوقتِ ضرورت اس سے استفادہ کر سکیں۔

● مگر یہ بات ذہن نشین رہے کہ **ورد** چاہے اسمائے حسنیٰ کا ہو، یا قرآنی آیات وغیرہ کا، اس کا اثر اسی وقت ظاہر ہوتا ہے جب پڑھنے والا اس کا اہل ہو اور اہلیت کی موٹی موٹی نشانیاں یہ ہیں :-

- ظاہراً و باطناً مسلمان ہو۔
- خوش عقیدہ ہو۔
- یقین میں پختہ ہو، متذبذب نہ ہو۔
- اکلِ حلال اور صدقِ مقال پر کاربند ہو۔
- کسی بھی کبیرہ گناہ کا مرتکب نہ ہو اور صغیرہ پر مصر نہ ہو۔
- ظالم و جابر نہ ہو۔
- خائن اور بددیانت نہ ہو۔
- مخلوقِ خدا کا ہمدرد ہو۔
- مغرور اور متکبّر نہ ہو۔
- خلقِ خدا کی ایذارسانی کے لیے عمل نہ کرتا ہو۔

وغیرہ وغیرہ !

○●○

# اَسماءِ حُسنیٰ پڑھنے کا طریقہ

تحریر میں تو اسماء بحساب شمار لکھے گئے ہیں، مگر جب ان کو پڑھنے کا ارادہ ہو تو یوں شروع کریں :

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ آخر تک مسلسل پڑھتے جائیں۔

ہر اِسْم کے آخری حرف پر پیش پڑھیں اور اسے آگے والے اِسم سے مِلا کر پڑھیں۔ جس اِسْم پر سانس ٹُوٹ جائے اس کو نہ ملائیں۔

اس سے آگے کا اسم اَلْ کے ساتھ شروع کریں۔

اور اگر کسی خاص اِسم کا وظیفہ پڑھنا ہو تو اس کے شروع میں لفظ یا کا اضافہ کر کے پڑھیں۔ جیسے :

یَاسَلَامُ پڑھیں، یَا اَلْ نہ پڑھیں۔

اسمائے حُسنیٰ کے مجموعی وِرد کے لیے کوئی خاص وقت مقرر نہیں۔ جب وقت ملے بطورِ وِرد پڑھتا رہے۔

اور انفرادی اسماء کے وِرد کے جو خاص اوقات بزرگوں نے اپنے تجربات کے پیشِ نظر مقرر فرمائے ہیں وہ ہر اِسْم کے خواص کے تحت بیان کر دیے گئے ہیں۔

# ① اَللّٰہُ

پروردگار کا اِسمِ ذاتی

- عزم ویقین کی قوت کے لیے روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔
- لاعلاج مریض یَا اَللّٰہُ کا بکثرت وِرد کرکے شِفا کی دُعا مانگے، انشاء اللہ شفا ہو گی۔

## ② اَلرَّحْمٰنُ بُہت ہی رحم کرنے والا

- ہر نماز کے بعد سو مرتبہ یَا رَحْمٰنُ پڑھنے والے کے دل کی سختی اور غفلت جاتی رہے گی۔

## ③ اَلرَّحِیْمُ بڑا مہربان

- روزانہ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ یَا رَحِیْمُ کا وِرد کرنے والا دُنیاوی آفات سے اِنشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا، اور مخلوقِ خدا اُس پر مہربان ہو گی۔

## ④ اَلْمَلِكُ حقیقی بادشاہ

- بعد نمازِ صبح روزانہ کثرت سے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ غنی

فرما دیں گے۔

⑤ **اَلْقُدُّوْسُ** بُرائیوں سے پاک ذات

- زوال کے بعد روزانہ بکثرت وِرد کرنے والے کا دل انشاءاللہ امراضِ رُوحانی سے پاک ہو جائے گا۔

⑥ **اَلسَّلَامُ** بے عَیب ذات

- اِس اِسم کا بکثرت وِرد کرنے والا انشاء اللہ تعالیٰ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ایک سَو پندرہ ١١٥ مرتبہ اس کو پڑھ کر بیمار پر دَم کرے اللہ تعالیٰ اسے صحت عطا فرمائیں گے۔

⑦ **اَلْمُؤْمِنُ** ایمان و امن بخشنے والا

- کسی خوف کے وقت چھ سَو تیس ٦٣٠ مرتبہ پڑھنے سے انشاءاللہ نقصان و خوف سے محفوظ رہے۔
- اِس کا پڑھنے والا یا اس اِسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھنے والا اللہ کی امان میں رہے گا۔

⑧ **اَلْمُهَيْمِنُ** نگہبان

- بعد غسل دو رکعت نفل پڑھ کے سچّے دِل سے جو شخص یہ

اِسم ایک مرتبہ پڑھے اللہ تبارک وتعالیٰ اس کا ظاہر و باطن پاک فرما دیں گے۔

- اور جو شخص ایک سو پندرہ مرتبہ اس اِسم کا وِرد کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ پوشیدہ چیزوں پر مطلع ہو۔

## ۹ اَلعَزِیزُ سب پر غالب

- چالیس دن تک چالیس مرتبہ جو شخص یہ اِسم پڑھے اللہ تعالیٰ اسے معزز و مستغنی بنا دیں گے۔
- جو شخص نمازِ فجر کے بعد یہ اِسم اکتالیس مرتبہ پڑھتا رہے وہ انشاء اللہ کسی کا محتاج نہ ہو گا۔

## ۱۰ اَلجَبَّارُ سب سے زبردست

- جو شخص چاندی کی انگوٹھی پر یہ اِسم نقش کرا کر پہنے اس کی ہیبت و شوکت لوگوں پر ہو گی۔
- جو شخص روزانہ صبح و شام ۲۲۶ مرتبہ اس اِسم کا ورد رکھے انشاء اللہ تعالیٰ ظالموں کے قہر سے بچا رہے۔

## ۱۱ اَلمُتَکَبِّرُ بڑائی اور بزرگی والا

- اگر کوئی شخص کسی کام کی ابتدا میں یہ اِسم بکثرت پڑھے

توانشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہو۔ بکثرت وِرد رکھنے والے کو اللہ تعالیٰ عزّت اور بڑائی عطا فرمائیں گے۔

۱۲ **اَلْخَالِقُ** پیدا کرنے والا

• سات روز متواتر ایک سو مرتبہ **یَاخَالِقُ** پڑھنے والا انشاء اللہ تعالیٰ تمام آفتوں سے بچ جائے گا۔ اس اِسم کے ہمیشہ وِرد رکھنے والے کا چہرہ منوّر رہتا ہے۔

۱۳، ۱۴ **اَلْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ**

جان ڈالنے والا، صورت دینے والا

• بانجھ عورت اگر سات روزے رکھے اور پانی سے افطار کرکے روزانہ اکیس۲۱ مرتبہ **اَلْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ** پڑھے توانشاء اللہ تعالیٰ اولاد نصیب ہوگی۔

۱۵ **اَلْغَفَّارُ** درگزر کرنے والا

• جو شخص بعد نمازِ عصر روزانہ **یَاغَفَّارُ اِغْفِرْلِیْ** پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ بخشے ہوئے لوگوں کے زُمرہ میں ہوگا۔

۱۶ **اَلْقَهَّارُ** سب کو قابو کرنے والا

• یَاقَہَّارُ بکثرت وِرد کرنے والے کے دل سے دُنیا کی محبّت ختم ہوکر خدا کی محبّت پیدا ہوگی۔

## ۱۷ اَلْوَہَّابُ سب کو عطا کرنے والا

• فقروفاقہ میں گرفتار شخص یَاوَہَّابُ کا بکثرت وِرد کرے، یا چاشت کی نماز کے آخری سجدہ میں چالیس مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ فقروفاقہ سے نجات مِل جائے گی۔

• اگر کوئی خاص حاجت درپیش ہو تو گھر یا مسجد کے صحن میں تین بار سجدہ کرکے ہاتھ اُٹھائے اور ایک سو بار یہ اِسم پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ حاجت ضرور پُوری ہوگی۔

## ۱۸ اَلرَّزَّاقُ سب کو روزی دینے والا

• نمازِ فجر سے پہلے جو شخص اپنے مکان کے چاروں کونوں میں دس دس مرتبہ یہ اِسم پڑھ کر دم کرے گا، اس گھر میں بیماری اور مفلسی نہ آئے گی۔ منہ قبلہ کی طرف رکھ دائیں کونہ سے شروع کرے۔

## ۱۹ اَلْفَتَّاحُ مشکل کُشا

• نمازِ فجر کے بعد سینہ پر ہاتھ باندھ کر ۷۰ مرتبہ یہ اِسم پڑھنے سے دِل ایمان کے نُور سے منوّر ہو جاتا ہے۔

## ۲۰ اَلْعَلِیْمُ وسیع علم رکھنے والا

- اس اسم کے بکثرت وِرد کرنے والے پر اللہ تعالیٰ علم و معرفت کے در کشادہ کر دیتے ہیں۔

## ۲۱ اَلْقَابِضُ روزی تنگ کرنے والا

- روٹی کے چار لقموں پر لکھ کر چالیس دن متواتر کھانے والا انشاء اللہ بھوک، پیاس، زخم اور درد وغیرہ کی تکلیف سے محفوظ رہے گا۔

## ۲۲ اَلْبَاسِطُ روزی فراخ کرنے والا

- چاشت کی نماز پڑھنے کے بعد آسمان کی طرف ہاتھ اُٹھا کر روزانہ دس مرتبہ یہ اِسم پڑھ کر مُنہ پر ہاتھ پھیر لے تو انشاء اللہ ایسا شخص کسی کا کبھی محتاج نہ ہوگا۔

## ۲۳ اَلْخَافِضُ پست کرنے والا

- جو شخص روزانہ پانچ سو۵۰۰ مرتبہ یہ اِسم پڑھے گا اللہ تعالیٰ اُس کی مُرادیں پوُری اور مشکلات دُور فرمائیں گے۔
- جو شخص تین روزے رکھے اور چوتھے دن الگ جگہ بیٹھ کر ستر مرتبہ یہ اِسم پڑھے، تو انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر فتح یاب ہوگا۔

## ٢٤ اَلرَّافِعُ بلند کرنے والا

- جو شخص ہر ماہ کی چودھویں شب آدھی رات کے وقت ایک سو مرتبہ یہ اسم پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسے مخلوق سے بے نیاز و مستغنی کر دیں گے۔ اور تونگر بنا دیں گے۔

## ٢٥ اَلْمُعِزُّ عزّت دینے والا

- پیر یا جمعہ کو بعد نمازِ مغرب ۴۰ مرتبہ جو شخص یہ اسم پڑھتا رہے تو اللہ تعالیٰ اسے لوگوں میں باعزّت و باوقار بنا دیں گے۔

## ٢٦ اَلْمُذِلُّ ذِلت دینے والا

- جو شخص پچھتر مرتبہ یَامُذِلُّ پڑھ کر سجدے میں جاکر دُعا کرے تو اللہ تعالیٰ ظالموں، حاسدوں اور دشمنوں سے اُسے محفوظ رکھیں گے۔

## ٢٧ اَلسَّمِیْعُ سب کچھ سُننے والا

- جمعرات کے دن چاشت کی نماز پڑھنے کے بعد پانچ سو یا ایک سو، یا پچاس مرتبہ جو شخص یہ اسم پڑھے گا، انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعائیں قبول ہوں گی، پڑھنے کے دوران کسی سے بات نہ کرے۔

- جو شخص فجر کی نماز کے فرض وسُنّت کے درمیان یہ اسم ایک سو مرتبہ پڑھے گا اسے اللہ تعالیٰ خاص نظر سے نوازیں گے۔

## (۲۸) اَلْبَصِیْرُ سب کچھ دیکھنے والا

- جو شخص نمازِ جمعہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ اسم پڑھے گا، انشاء اللہ تعالیٰ اس کے دِل میں نُور اور آنکھوں میں روشنی پیدا ہو گی۔

## (۲۹) اَلْحَکَمُ حاکمِ مطلق

- آخرِ شب میں باوضو ہو کر ننانوے ۹۹ مرتبہ پڑھنے والے کا دل انشاء اللہ تعالیٰ محلِ اسرار و نُور ہو گا۔
- جو شخص جمعہ کی رات کو یہ اِسم اس قدر پڑھے کہ بے خُود ہو جائے، تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کا قلب کشف والہام کا مرکز ہو جائے گا۔

## (۳۰) اَلْعَدْلُ سَر تا پا انصاف

- جو شخص جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات میں روٹی کے بیس ۲۰ ٹکڑوں پر اَلْعَدْلُ لکھ کر کھائے گا، اللہ تعالیٰ اُس کے لیے مخلوق کو مسخّر کر دیں گے۔

## (۳۱) اَللَّطِیْفُ سَر تا پا لُطف وکرم

- ایک سو تینتیس ۱۳۳ مرتبہ روزانہ پڑھنے والے کے رزق میں انشاء اللہ تعالیٰ برکت ہو گی اور سب کام بخوبی پورے ہوں گے۔
- فقر و فاقہ، دکھ، مصیبت اور پریشانی میں مبتلا شخص کسی وقت اچھی طرح وضو کر کے دوگانہ پڑھے اور دل میں مقصد کا خیال رکھ کر ایک سو مرتبہ یہ اسم پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہو گی۔

## ۳۲ اَلْخَبِیْرُ آگاہ و باخبر

- سات روز تک جو شخص بکثرت اس اسم کا ورد کرے گا اس پر انشاء اللہ تعالیٰ پوشیدہ راز ظاہر ہونے لگیں گے۔

## ۳۳ اَلْحَلِیْمُ بڑا بُردبار

- اس اسم کو کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر، پانی جس چیز پر بھی چھڑکا جائے گا خیر و برکت ہو گی۔

## ۳۴ اَلْعَظِیْمُ بہت ہی بزرگ

- اس اسم کے بکثرت ورد کرنے والے کو انشاء اللہ تعالیٰ عزّت و عظمت حاصل ہو گی۔

## ۳۵ اَلْغَفُوْرُ بہت بخشنے والا

● جو شخص یَا غَفُوْرُ کا بکثرت وِرد رکھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے مال اور اولاد میں برکت دے گا، اور دُکھ، تکلیف، رنج و غم دُور ہو جائیں گے۔

## (۳۶) اَلشَّکُوْرُ قدر دان

● معاشی تنگی یا دُکھ تکلیف میں مبتلا شخص اگر روزانہ ۴۱ مرتبہ اس اسم کو پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس سے نجات پائے گا۔

## (۳۷) اَلْعَلِیُّ بہت برتر و بلند

● اس اِسم کو جو شخص ہمیشہ پڑھتا رہے اور اِسے لِکھ کر اپنے پاس رکھے، انشاء اللہ تعالیٰ اسے رُتبہ کی بلندی، خوش حالی اور مقصد میں کامیابی حاصل ہو گی۔

## (۳۸) اَلْکَبِیْرُ بہت بڑا

● عُہدہ سے معزُول شخص سات روزے رکھے، اور روزانہ ایک ہزار مرتبہ یَا کَبِیْرُ پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ عُہدہ پر بحال ہو جائے گا۔

## (۳۹) اَلْحَفِیْظُ سب کا نگہبان

• اس اِسم کا بکثرت ورد کرنے اور لکھ کر اپنے پاس رکھنے والا انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے خوف و خطر و ضرر سے محفوظ ہو گا۔

(۴۰) **اَلْمُقِيْتُ** توانائی بخشنے والا

• حصولِ مقصد کے لیے خالی آب خورے پر سات مرتبہ **یَا مُقِیْتُ** پڑھ کر دم کرے، پھر اس آب خورے میں پانی پیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد حاصل ہو گا۔

(۴۱) **اَلْحَسِيْبُ** سب کے لیے کافی

• اگر کسی آدمی یا چیز کا ڈر ہو تو جمعرات سے شروع کر کے آٹھ یوم تک صبح و شام ستّر مرتبہ **حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَسِیْبُ** پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ ہر شر سے محفوظ رہے گا۔

(۴۲) **اَلْجَلِيْلُ** بلند مرتبت

• مُشک و زعفران سے **یَا جَلِیْلُ** لکھ کر اپنے پاس رکھے اور بکثرت **یَا جَلِیْلُ** کا وِرد رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ عزّت و عظمت، قدر و منزلت حاصل ہو گی۔

(۴۳) **اَلْكَرِيْمُ** بہت کرم کرنے والا

- روزانہ یہ اِسم پڑھتے پڑھتے اگر سوجایا کرے تو اُسے عُلماء و صُلحاء میں عزّت نصیب ہوگی۔

## (۴۴) اَلرَّقِیْبُ بڑا نگہبان

- جو شخص روزانہ سات مرتبہ یَا رَقِیْبُ پڑھ کر اپنے مال، آل واولاد پر دم کرے اور بکثرت اس کا وِرد رکھے انشاء اللہ تعالیٰ وہ سب آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

## (۴۵) اَلْمُجِیْبُ دُعا قبول کرنے والا

- جو شخص کثرت سے یہ اسم پڑھے گا اس کی دُعائیں انشاء اللہ بارگاہِ خداوندی میں قبول ہونے لگیں گی۔

## (۴۶) اَلْوَاسِعُ گنجائش والا

- اللہ تعالیٰ اس اِسم کو بکثرت پڑھنے والے کے لئے غنائے ظاہری و باطنی کے در کشادہ فرمادیں گے۔

## (۴۷) اَلْحَکِیْمُ بات کی تہ، شئے کی حقیقت جاننے والا

- جو شخص بکثرت یَا حَکِیْمُ پڑھا کرے اس پر انشاء اللہ تعالیٰ علم و حکمت کے دروازے کھل جائیں گے۔

- کوئی کام اٹکا ہو تو اس اِسم کو پابندی سے روزانہ بکثرت پڑھنے سے کام پُورا ہو جاتا ہے۔

(۴۸) **اَلْوَدُوْدُ** بڑا محبّت کرنے والا

- ایک ہزار مرتبہ یہ اسم پڑھ کر کھانے پر دم کرے اور اپنی بیوی کے ساتھ وہ کھانا کھائے تو انشاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی کے درمیان باہمی رنجش محبّت میں بدل جائے گی۔

(۴۹) **اَلْمَجِیْدُ** بہت بزرگ

- اگر کوئی شخص کسی موذی مرض جذام، آتشک وغیرہ میں مبتلا ہے تو وہ چاند کی ۱۳، ۱۴، اور ۱۵ تاریخ کا روزہ رکھے افطار کے بعد **یَا مَجِیْدُ** بکثرت پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لے تو انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو گی۔

(۵۰) **اَلْبَاعِثُ** مُردے جِلانے والا

- روزانہ رات کو سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر ۱۰۱ مرتبہ **یَا بَاعِثُ** پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دِل عِلم وحِکمت سے بھر جائے گا۔

## ۵۱ اَلشَّهِيْدُ حاضر و ناظر

- نافرمان بیوی یا اولاد کی پیشانی پر صبح کے وقت ہاتھ رکھ کر اکیس مرتبہ یَاشَہِیْدُ پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ وہ فرماں بردار ہو جائیں گے۔

## ۵۲ اَلْحَقُّ برحق

- چوکور کاغذ کے چاروں کونوں پر اَلْحَقُّ لکھے پھر سحر کے وقت کاغذ ہتھیلی پر رکھ کر آسمان کی طرف بلند کرے اور دُعا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ گم شدہ شخص یا سامان محفوظ مل جائے گا۔

## ۵۳ اَلْوَكِيْلُ بڑا کارساز

- کسی بھی آسمانی آفت کے خوف کے وقت یَاوَکِیْلُ کا بکثرت وِرد انشاء اللہ تعالیٰ ہر آفت سے محفوظ رکھے گا۔

## ۵۴ اَلْقَوِیُّ قوّت کا سرچشمہ

- جو شخص واقعی مظلوم، کمزور و مغلوب ہو، وہ ظالم دشمن کی قوّت توڑنے کی نیّت سے بکثرت اس اسم کو پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ اس سے محفوظ رہے گا۔ (ناحق یہ عمل ہرگز نہ کرے)

## (۵۵) اَلْمَتِیْنُ شدید قوّت والا

- اَلْمَتِیْنُ کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر بے دودھ والی عورت کو پلائیں تو انشاء اللہ تعالیٰ دُودھ بڑھ جائے گا۔

## (۵۶) اَلْوَلِیُّ حمایتی، دوست

- جو شخص اپنے اہلِ خانہ کی عادات وخصائل سے خوش نہ ہو، وہ جب اس کے سامنے جائے تو یہ اِسم پڑھتا رہے' انشاء اللہ تعالیٰ نیک خصلت ہو جائے گی۔

## (۵۷) اَلْحَمِیْدُ تعریف کے لائق

- پینتالیس دن متواتر تنہائی میں ۹۳ مرتبہ روزانہ یَاحَمِیْدُ پڑھنے والے کی بُری عادات انشاء اللہ تعالیٰ چھوٹ جائیں گی۔

## (۵۸) اَلْمُحْصِیْ دائرۂ شمار میں گھیرے رکھنے والا

- روٹی کے بیس ٹکڑوں پر روزانہ بیس مرتبہ یہ اِسم پڑھ کر اگر کوئی شخص کھائے تو انشاء اللہ تعالیٰ مخلوقِ خدا اس کی مسخر ہو گی۔

## (۵۹) اَلْمُبْدِئُ پہلی بار پیدا کرنے والا

- حاملہ کے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر ۹۹ مرتبہ **یَا مُبْدِئُ** اگر پڑھا جائے، تو انشاء اللہ تعالیٰ نہ وہ حمل ساقط ہوگا اور نہ وقت سے پہلے بچّہ پیدا ہوگا۔

## ۶۰ اَلْمُعِیْدُ دوبارہ پیدا کرنے والا

- گم شدہ کے لیے۔ جب گھر کے سب افراد سو جائیں تو گھر کے چاروں کونوں میں ستّر، ستّر مرتبہ **یَا مُعِیْدُ** پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات روز میں آجائے گا یا پتہ چل جائے گا۔

## ۶۱ اَلْمُحْیِیُ زندہ رکھنے والا

- بیمار شخص اگر بکثرت **اَلْمُحْیِیُ** کا وِرد رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اُسے صحت ہوجائے گی۔
- اور جو کوئی شخص ۸۹ مرتبہ پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے تو ہر طرح کی قید و بند سے انشاء اللہ تعالیٰ بچا رہے گا۔

## ۶۲ اَلْمُمِیْتُ موت دینے والا

- جس شخص کا نفس اپنے قابو میں نہ ہو وہ سوتے وقت **اَلْمُمِیْتُ** پڑھتا پڑھتا سو جائے (سینہ پر ہاتھ رکھ کر پڑھے) تو انشاء اللہ تعالیٰ نفس مطیع ہوجائے گا۔

## ۶۳ اَلْحَیُّ — دائم زندہ رہنے والا

- جو شخص روزانہ تین ہزار مرتبہ یَا حَیُّ کا وِرد رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ وہ کبھی بیمار نہ ہوگا۔
- جو بیمار مُشک وگلاب سے چینی کے برتن پر یہ اِسم لکھ کر میٹھے پانی سے دھوکر پی لے تو شِفا پائے گا۔

## ۶۴ اَلْقَیُّوْمُ — سب کو تھامنے والا

- اس اِسم کا بکثرت وِرد رکھنے والے کی انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں میں عزّت اور ساکھ بڑھے گی۔
- تنہائی میں اس کا وِرد رکھنے والا خوش حال ہو جائے گا۔

## ۶۵ اَلْوَاجِدُ — ہر چیز پالینے والا

- کھانے کے وقت اس اِسم کے وِرد سے غذا قلب کی طاقت وقُوّت ونُورانیّت کا باعث ہوگی۔

## ۶۶ اَلْمَاجِدُ — بزرگی اور بڑائی والا

- تنہائی میں یہ اِسم اس قدر پڑھا جائے کہ بے خُود ہو جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ قلب پر انوارِ الٰہیہ ظاہر ہوں گے۔

## ۶۷ اَلْوَاحِدُ الْاَحَدُ ایک۔ یکتا

- ایک ہزار مرتبہ روزانہ اَلْوَاحِدُ الْاَحَدُ پڑھنے والے کے دل سے مخلوق کی محبّت وخوف نکل جائے گا۔
- بے اولاد اس اِسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ وہ صاحبِ اولاد ہو جائے گا۔

## ۶۸ اَلصَّمَدُ بے نیاز

- سحر کے وقت سر بسجدہ ہو کر ۱۲۵ مرتبہ یہ اِسم پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ ظاہری و باطنی سچّائی نصیب ہو گی۔
- باوضو شخص یَا صَمَدُ کا وِرد رکھنے والا انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے گا۔

## ۶۹ اَلْقَادِرُ گرفت والا، قُدرت والا

- برسرِ حق شخص دو رکعت نفل پڑھنے کے بعد صدقِ دِل سے ایک سو مرتبہ یَا قَادِرُ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے دشمنوں کو ذلیل و رسوا کریں گے۔
- کوئی دشواری پیش آ جائے تو اکتالیس مرتبہ یَا قَادِرُ پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دُور ہو جائے گی۔

## (۷۰) اَلْمُقْتَدِرُ پوری قدرت والا

- سو کر اُٹھنے پر بکثرت یا بیس مرتبہ یَا مُقْتَدِرُ کا وِرد کرنے سے تمام کام آسان ہوں گے۔

## (۷۱) اَلْمُقَدِّمُ آگے بڑھانے والا

- ہنگامِ جنگ یَا مُقَدِّمُ کے بکثرت وِرد کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ پیش قدمی کی قوّت حاصل ہوگی اور دشمنوں سے حفاظت ہوگی۔

## (۷۲) اَلْمُؤَخِّرُ پیچھے ہٹانے والا

- جو شخص ایک سو مرتبہ روزانہ پابندی سے یَا مُؤَخِّرُ پڑھے گا، اسے اللہ تعالیٰ جلّ شانہٗ کا ایسا قرب نصیب ہوگا کہ بلا اس کے بے چین رہے۔
- بکثرت وِرد سے انشاء اللہ تعالیٰ سچّی توبہ کی توفیق بھی نصیب ہوگی۔

## (۷۳) اَلْاَوَّلُ پہلا

- جس کے ہاں اولادِ نرینہ نہ ہوتی ہو وہ چالیس یوم روزانہ ۴۰ مرتبہ یَا اَوَّلُ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مُراد پوری ہوگی۔

## (۷۴) اَلْاٰخِرُ
سب کے بعد

- روزانہ ایک ہزار مرتبہ یہ اِسم پڑھنے والے کے دِل سے غیر اللہ کی محبّت نکل جائے گی اور انشاء اللہ تعالیٰ خاتمہ بالخیر ہوگا۔

## (۷۵) اَلظَّاھِرُ
آشکارا

- نمازِ اشراق کے بعد اگر کوئی شخص یہ اسم پانچ سَو مرتبہ وِرد رکھے تو انشاء اللہ، اللہ تبارک وتعالیٰ اس کی آنکھوں میں روشنی اور دل میں نُور عطا فرمائیں گے۔

## (۷۶) اَلْبَاطِنُ
پنہاں۔ پوشیدہ

- روزانہ تینتیس مرتبہ **یَا بَاطِنُ** کا وِرد کرنے سے باطنی اسرار منکشف ہونے لگتے ہیں اور پڑھنے والے کے دل میں محبّتِ الٰہی پیدا ہوتی ہے۔

## (۷۷) اَلْوَالِیُ
بااِقتدار مُتصرِف

- اِس اِسم کا بکثرت وِرد آفاتِ ناگہانی سے بچاتا ہے۔
- کورے آبخورے پر لکھ کر اور اس میں پانی بھر کر گھر میں چھڑکنے سے مکان بھی آفات سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

## ۷۸ اَلْمُتَعَالِیْ

سب سے بلند و برتر

- اِس اِسْم کا بکثرت ورد رکھنے سے اِنشاء اللہ تعالیٰ تمام مشکلات رفع ہوں گی۔
- عورت اگر ایّامِ ماہواری میں بکثرت **یَا مُتَعَالِیْ** کا وِرد رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ تکلیف سے محفوظ رہے گی۔

## ۷۹ اَلْبَرُّ

بہتر سلوک کرنے والا

- اگر کوئی بدکار اور شرابی شخص روزانہ سات مرتبہ پابندی سے یہ اِسم **یَا بَرُّ** پڑھتا رہے تو گناہ اور شراب کی رغبت انشاء اللہ تعالیٰ جاتی رہے گی۔
- بچّہ کی پیدائش پر سات مرتبہ **یَا بَرُّ** پڑھ کر دم کرنے اور اس کو اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دینے سے۔ بچّہ جوانی تک تمام آفات سے محفوظ رہے گا، انشاء اللہ تعالیٰ!

## ۸۰ اَلتَّوَّابُ

بہت جلد توبہ قبول کرنے والا

- نمازِ چاشت کے بعد تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ **یَا تَوَّابُ** کا وِرد رکھنے والے کو انشاء اللہ تعالیٰ سچّی توبہ نصیب ہوگی ● اس اِسم کے بکثرت وِرد رکھنے والے کے انشاء اللہ تعالیٰ تمام کام آسان ہوجائیں گے۔

## (۸۱) اَلْمُنْتَقِمُ

بدلہ لینے کی قدرت رکھنے والا

- ہر بر حق شخص میں اپنے دشمن سے بدلہ لینے کی قدرت نہ ہو تو تین جمعہ تک یَا مُنْتَقِمُ کا بکثرت وِرد کرے۔ اللہ تعالیٰ خود اس ظالم سے نمٹ لیں گے۔

## (۸۲) اَلْعَفُوُّ

بہت درگزر کرنے والا

- اس اِسم کو کثرت سے پڑھنے کی وجہ سے انشاء اللہ تعالیٰ پڑھنے والے کے تمام گناہ معاف ہو جائیں گے۔

## (۸۳) اَلرَّءُوْفُ

مُشفق و مہربان

- بکثرت یَا رَءُوْفُ کا وِرد رکھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق اس پر مہربان ہو جائے گی اور یہ مخلوق پر!
- دس مرتبہ دُرود شریف اور دس مرتبہ یَا رَءُوْفُ پڑھنے سے غُصّہ رفع ہو جاتا ہے۔

## (۸۴) مَالِكُ الْمُلْكِ

کائنات کا کلّی مالک

- جو شخص ہمیشہ یَا مَالِکَ الْمُلْکِ پڑھتا رہے گا، اللہ تعالیٰ اس کو غنی اور لوگوں سے بے نیاز کر دیں گے

وہ شخص کسی کا محتاج نہ رہے گا۔

## (۸۵) ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

جلال اور کرم والا

- اس اِسم کا بکثرت وِرد رکھنے سے اللہ تعالیٰ اس کو عزّت و عظمت اور مخلوق سے استغنا، نصیب فرمادیں گے۔

## (۸۶) اَلْمُقْسِطُ

عادل و مُنصِف

- کِسی خاص اور جائز مقصد کے لیے سات سَو مرتبہ **یَامُقْسِطُ** پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ مقصد حاصل ہو گا۔
- اور جو شخص روزانہ **یَامُقْسِطُ** کا وِرد رکھے وہ شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہے گا۔

## (۸۷) اَلْجَامِعُ

(بکھرے ہوؤں کو یکجا کرنے والا)

- جس کے اعزّہ و احباب منتشر ہو گئے ہوں وہ چاشت کے وقت غُسل کر کے مُنہ آسمان کی طرف اُٹھا کر دس مرتبہ **یَاجَامِعُ** پڑھے اور ایک اُنگلی بند کر لے، اِسی طرح ہر دس مرتبہ پر ایک ایک اُنگلی بند کرتا جائے۔ آخر میں دونوں ہاتھ مُنہ پر پھیر لے انشاء اللہ تعالیٰ سب یکجا ہو جائیں گے۔

● اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو اَللّٰھُمَّ یَا جَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْہِ اِجْمَعْ ضَالَّتِیْ پڑھا کرے وہ چیز انشاء اللہ تعالیٰ مل جائے گی۔ جائز محبّت کے لیے بھی یہ دعا مجرّب ہے۔

(۸۸) اَلْغَنِیُّ — بے نیاز

● روزانہ ستر مرتبہ یہ اسم پڑھنے والے کے مال میں اللہ تعالیٰ برکت عطا فرمائیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کسی کا محتاج نہ رہے گا۔

(۸۹) اَلْمُغْنِیُّ — بے نیاز گر

● اوّل اور آخر گیارہ مرتبہ درود شریف اور گیارہ ۱۱۰۰ سو گیارہ مرتبہ یہ اسم بطورِ وظیفہ صبح یا عشاء کی نماز کے بعد پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ غنائے ظاہری و باطنی عطا فرمائیں گے۔

(۹۰) اَلْمَانِعُ — روک دینے کی طاقت رکھنے والا

● میاں بیوی میں ناچاقی ہو تو بستر پر لیٹتے وقت بیس مرتبہ یہ اِسم پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ باہم اُلفت و محبّت ہو جائے گی۔

● یَا مَانِعُ بکثرت پڑھنے والا شر سے محفوظ رہے گا۔

(۹۱) اَلضَّارُّ — نقصان پہنچانے کی قدرت رکھنے والا

● شبِ جُمعہ میں ایک سو مرتبہ یہ اسم پڑھنے والا انشاء اللہ تعالیٰ تمام ظاہری و باطنی آفتوں سے محفوظ رہے گا اور اُسے قُربِ الٰہی حاصل ہوگا۔

۹۲ **اَلنَّافِعُ** نفع پہنچانے کی قُدرت رکھنے والا

● کسی بھی کام کے شروع کرتے وقت ۴۱ مرتبہ **یَانَافِعُ** پڑھنے سے کام انشاء اللہ تعالیٰ حسبِ منشا ہوگا ● کسی سواری کا سوار بکثرت اس اِسم کا وِرد رکھے تو ہر آفت سے بچا رہے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ !

۹۳ **اَلنُّوْرُ** نُور سراپا

● جو شخص شبِ جُمعہ میں سات مرتبہ **سُوْرَۃ نُوْر** اور ایک ہزار مرتبہ یہ اِسم **یَانُوْرُ** پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دِل انوارِ الٰہی سے منوّر ہو جائے گا۔

۹۴ **اَلْهَادِیْ** راہِ راست دکھانے والا

● ہاتھ اُٹھا کر مُنہ آسمان کی طرف کر کے جو شخص اس اِسم کو بکثرت پڑھ کر ہاتھ مُنہ پر پھیر لے تو اس کو انشاء اللہ تعالیٰ کامل ہدایت نصیب ہوگی اور اہلِ معرفت میں شامل ہوگا۔

۹۵ **اَلْبَدِیْعُ** نمونے کے بغیر ایجاد کرنے والا

- باوضو یَا بَدِیْعُ پڑھتے پڑھتے اگر سو جائے تو جس کام کا ارادہ ہو اس کے متعلق خواب میں معلوم ہو جائے گا۔
- جس کو کوئی غم مصیبت و پریشانی پیش آئے تو وہ ایک ہزار[1000] مرتبہ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ غم و پریشانی سے نجات نصیب ہو گی۔
- جو شخص نمازِ عشاء کے بعد بارہ سو[1200] مرتبہ بارہ دن تک یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ جس مقصد کے لیے بھی پڑھے گا، انشاء اللہ تعالیٰ وہ کام عمل کی مدت سے پہلے ہی ہو جائے گا۔

## (۹۶) اَلْبَاقِیْ ہمیشہ ہمیش رہنے والا

- جمعہ کی رات کو ایک ہزار[1000] مرتبہ جو شخص اس اسم یَا بَاقِیْ کا وِرد کرے گا، اللہ تعالیٰ اسے ہر طرح کے ضرر و نقصان سے محفوظ رکھیں گے اور انشاء اللہ تعالیٰ اس کے تمام نیک کام مقبول ہوں گے۔

## (۹۷) اَلْوَارِثُ سب کے بعد موجود رہنے والا

- طلوعِ آفتاب کے وقت جو شخص ایک سو[100] مرتبہ یہ اسم پڑھے گا ہر قسم کے رنج و سختی سے انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا۔
- اور جو شخص مغرب و عشاء کے درمیان ایک ہزار[1000] مرتبہ پڑھے گا وہ ہر طرح کی حیرانی و پریشانی سے بچا رہے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ!

## (۹۸) اَلرَّشِیۡدُ
راستی و نیکی پسند کرنے والا

- روزانہ اس اِسم کا وِرد رکھنے سے تمام مشکلات دُور اور کاروبار میں ترقی ہوگی، ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ اور جس شخص کو اپنے کسی کام کی کوئی تدبیر سمجھ میں نہ آتی ہو وہ مغرب اور عشاء کے درمیان ایک ہزار مرتبہ یَارَشِیۡدُ پڑھے تو یا تو خواب میں کوئی تدبیر معلوم ہو جائے گی یا دل میں اس کا اِلقاء ہو جائے گا۔

## (۹۹) اَلصَّبُوۡرُ
تحمّل و برداشت والا

- طلوعِ آفتاب سے پہلے اگر کوئی شخص ایک سو مرتبہ یہ اِسم پڑھے تو انشاءاللہ تعالیٰ اس دن ہر مصیبت سے بچا رہے، دشمنوں و حاسدوں کی زبانیں بند رہیں۔
- اور اگر کوئی شخص کسی مصیبت میں پھنس گیا ہو تو ایک ہزار بیس مرتبہ یَاصَبُوۡرُ پڑھے، اس سے نجات پا جائے گا۔

## مُفید ہدایت

◎ اسمائے حسنیٰ کے جو خواص اوپر بیان گئے ہیں یہ خواص کے بحرِ ذخّار میں سے ایک قطرے کی مانند ہیں، کیونکہ اس مختصر سے مجموعہ میں اتنی ہی گنجائش تھی۔ مزید کے لیے شائقین بڑی کتابوں سے رجُوع کر سکتے ہیں۔

◎ اِن خواص کے سلسلہ میں اِتنی بات ضرور ملحوظ رہے کہ اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں اور دوستوں نے ان کا تجربہ کرکے ہی ان کو جمع فرمایا ہے۔ اگر ہم کسی وجہ سے وہ فوائد حاصل کرنے میں ناکام ہوجائیں تو ہمیں اپنی کوتاہیوں اور خطاؤں کا جائزہ لینا چاہیئے۔ کیونکہ جس طرح بدپرہیزی میں دوا غیر مؤثر ہوجاتی ہے اسی طرح گناہ کی تاریکی عمل و وِرد کی روشنی کو بھی دُھندلا دیتی ہے۔

◎ حلال کھانا، سچ بولنا، خلقِ خدا سے ہمدردی و محبّت اور تمام ظاہری و باطنی چھوٹے بڑے گناہ چھوڑنا اوراد و وظائف میں ایٹمی توانائی پیدا کرتا ہے۔ مفسد، شریر، مغرور اور شقی القلب اور خدا کو ناراض کرنے اور غصّہ دلانے والے کام کرنے والا، اِن خواص کو کبھی حاصل نہیں کرسکتا۔

◎ اس لیے کوئی عمل یا وِرد کرنے کے لیے پہلے اندر مطلوبہ صلاحیت اور اوصاف پیدا کرو، انشاء اللہ تعالیٰ پھر آپ کو بھی وہ فوائد و ثمرات اسی طرح حاصل ہوں گے جو دیگر اولیاء اللہ کو حاصل ہوئے۔

◎ ایک اور بات ذہن میں رکھیے کہ اِن خواص میں اکثر "بکثرت" پڑھنے کی ہدایت آئی ہے، تو عُلمائے اوراد نے کثرت کی کم از کم تعداد تین سو بتائی ہے اور زیادہ سے زیادہ تعداد وہ ہے جس کے بعد آدمی بے خود ہوجائے۔ اگر کوئی شخص کوئی اسم تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھ لے گا تو کثرت کی شرط پوری ہوجائے گی۔



# ماشاءاللہ

اللہ سبحانہ، تعالیٰ نے حضور نبی کریم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تمام انبیائے کرام علیہم السلام کا سردار بنایا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت کو تمام امتوں پر فضیلت کی نوید سنائی۔ عبادات میں بھی اللہ تبارک وتعالیٰ نے اس امت کو کمال مہربانی سے رحمتوں اور برکتوں کی بے انتہا دولت کا حقدار ٹھہرایا اور پنجگانہ نماز بیش بہا تحفہ کو افضل ترین عبادت کا درجہ دے کر ہر بالغ و عاقل مسلمان پر فرض کر دیا۔ کتابچہ "نمازِ قبولیت" میں مختصر مگر جامع اور عام فہم زبان میں درست طور پر نماز ادا کرنے کا طریقہ بیان کیا گیا ہے۔

"نمازِ قبولیت" کا بغور مطالعہ کیجئے اور اپنی نمازوں کو قبولیت کے درجہ کا وسیلہ بنایئے۔ (الا ماشاءاللہ)